# محاورات وضرب الامثال

ایک ہزار سے زائد اردو محاورات وضرب الامثال کا مجموعہ



ترتیب

حافظ اسد الرحمٰن چشتی

Hafiz Asad Ur Rehman Chishti

# محاورات وضرب الامثال

کسی بھی زبان کا منظوم ادب ہو یا نثری اسالیب، محاورہ ادب کی ان دونوں شاخوں میں بڑی اہمیت رکھتا ہے۔ لسانیات اور ادبیات کے باب میں محاورہ کی ہمہ گیریت کا اندازہ اس بات سے لگایا جاسکتا ہے کہ اگر کسی زبان سے اس کے محاورات الگ کر لیے جائیں تو جو کچھ باقی بچے گا وہ شاید ایک بے روح جسم کے علاوہ اور کچھ نہ ہو۔ محاورہ اپنی ہیئت ترکیبی اور معنوی گہرائی کے اعتبار سے زبان کی ایک خوبصورت فنی پیداوار ہوتا ہے۔ عام طور پر محاورہ تشبیہ، استعارہ اور کنایہ جیسی اصناف بلاغت کے حسین امتزاج سے تشکیل پاتا ہے اور عوام وخواص کا بے تکلف اور برجستہ استعمال اس کی فصاحت، بلاغت، ہمہ گیریت اور مقبولیت پر مہر تصدیق ثبت کر دیتا ہے۔ جیسے

## اپنا اُلّو سیدھا کرنا

عجیب وغریب محاورہ ہے جس میں اُلّو کے حوالہ سے بات کی گئی اور معاشرے کے ایک تکلیف دہ رویّہ کو سامنے لایا گیا یا اس پر طنز کیا گیا ہے۔ یہ وہ موقع ہوتا ہے جب آدمی وہ کوئی بھی ہو، اپنا بیگانہ، امیر غریب، دوسرے سے اپنا مطلب نکالنا چاہتا ہے اور مطلب برآری کے لیے دوسرے سے چاپلوسی اور خوشامد

کی باتیں کرتا ہے اور مقصد اپنا مطلب نکالنے سے ہوتا ہے۔ اسی مفہوم کو ادا کرنے کے لیے ایک اور محاورہ بھی ہے یعنی دوسرے کو" الّو بنانا" یعنی بیوقوف بنانا۔

## اپنے گریبان میں مُنہ ڈال کر دیکھنا

ہم جن معاشرتی کمزوریوں، برائیوں اور عیبوں کا شکار ہیں، اُن پر تنقید کرتے ہیں، طعن وتعریض کرتے ہیں؛ وہ خود ہم میں ہوتے ہیں۔لیکن نہ ہم کبھی اپنی طرف دیکھتے ہیں، نہ ان کا اعتراف کرتے ہیں۔ یہاں تک کہ ہم اپنے خاندان، اپنے عزیز اور اپنے گروہ کے لیے بھی یہ نہیں سوچتے کہ عیب اُن میں بھی ہیں۔صرف دوسروں پر اعتراض کرتے ہیں۔یہیں سے تلخیاں پیدا ہوتی ہیں، دوسروں کے رویّے میں اختلاف کا جذبہ اُبھرتا ہے۔اور وہ یہ کہتے ہیں کہ اپنے گریبان میں تو منہ ڈال کر دیکھو کہ تم خود کیا ہو، تمہارا اپنا کردار کیا ہے۔تمہاری اپنی انسانی خوبیاں کیا ہیں اور کتنے عیب ہیں جو تمہارے اندر بھرے ہوئے ہیں۔اگر دیکھا جائے تو یہ صرف کوئی سیدھا سادہ محاورہ نہیں ہے بلکہ ہمارے سماجی ماحول اور آپسی رویّوں پر ایک تبصرہ ہے۔

## اَش اَش کرنا (عش عش کرنا)

یہ محاورہ " ع" سے عش عش کرنے کی صورت بھی آتا ہے، جس کے معنی یہ ہیں کہ کسی ایسی زبان سے ماخوذ ہے جس میں " ع" کا استعمال ہوتا ہو۔اسی لیے

لغت میں اس کے ساتھ چھوٹی ”ہ“، ”ف“ اور ”ع“ کی علامتیں لکھی ہوئی ہیں، یعنی یہ ہندی، فارسی اور عربی تینوں میں استعمال ہوتا ہے۔ اس سے ہم اپنی زبان کے لِسانی رشتوں کا پتہ چلا سکتے ہیں۔ محاورہ زبان کی قدامت کو بھی ظاہر کرتا ہے۔ اِس اعتبار سے زبان کے سماجی رشتوں اور لسانی رابطوں کی تفہیم میں محاورہ یہ کہیے کہ غیر معمولی طور پر معاون ہوتا ہے۔

## آفت کا پرکالہ (آفت کا ٹکڑا)

غیر معمولی طور سے ذہین اور شرارت پسند آدمی کو آفت کا ” پرکالہ“ کہتے ہیں۔ ایک اور محاورہ آفت کی چھٹی ہے۔ چھٹی خط کو کہتے ہیں۔ اب سے کچھ زمانہ پہلے تک ڈاکیہ کو چھٹی رساں کہتے تھے۔ یعنی خط پہنچانے والا۔ چھٹی رساں کا لفظ بھی ایک ایسی ترکیب پر مشتمل تھا جس میں ایک لفظ ہندی اور دوسرا فارسی تھا۔ آفت کی چھٹی بھی اسی طرح کا ترکیبی لفظ ہے جس سے ہماری زبان کی ساخت اور پرداخت کا علم ہوتا ہے۔ خط آنے پر ہمارے قصبوں اور خاص طور پر دیہات کے لوگوں میں ایک طرح کی کھلبلی سی مچ جاتی تھی۔ کہاں سے آیا ہے؟ کس نے لکھا ہے؟ کیا لکھا ہے؟ اور پھر یہ کہ اسے کون پڑھ کر سنائے؟ چٹھی میں کوئی بہت خوشی یا غم کی بات ہوتی تھی تو اسے آفت کی چٹھی سمجھا جاتا ہے۔ اب یہ رویہ اگر محفوظ ہیں تو ہمارے اِن محاورات میں جو معاشرتی مطالعے کی کنجیاں کہہ جاسکتے ہیں۔

# ردیف ''ا''

اُبلا سُبلا ، اُبالا سُبالا

آبخورے بھرنا

آبروریزی کرنا

اَبلا پری ، اَبلاّ رانی ہونا

آبِ حیات ہونا

آبنوس کا کُندا ہونا

اَبجد خواں ہونا

آب و دانہ اُٹھ جانا

آب و رنگ

آپ بیتی ۔اَپ بیتی

اپنے تئیں شاخِ زعفران سمجھنا

اپنا اُلّو سیدھا کرنا

اَپرادھ ہرنا (ہڑنا)

آپ سُوارتھی

آپ رُوپ

آپ سے باہر ہونا یا آپے سے باہر ہونا

اپنی اور نہارو ۔ اپنی طرف خیال کرو

اپنی ایڑی دیکھو

اپنی رادھا کو یاد کرو

اپنی کھال میں مست ہونا

اپنی گُڑیا آپ سنوارنا

اپنی گوں کا یار

اپنی چھا کو کون کھٹّی کہتا ہے

اپنی بات کا پچ کرنا

اپنے نصیبوں کو رونا

اپنے گریبان میں مُنہ ڈال کر دیکھنا

اپنی اپنی پڑنا

اپنا کِیا دھرا سب بیکار ہونا

اُٹھکھیلیاں کرنا

اُجلی یا اُجلی سمجھ ۔ اُجلی طبیعت

اچھا ٹکا

اُچاپت اُٹھانا

آدھا تیتر آدھا بٹیر

آدمیوں کا بَن یا جنگل

آدمیت پکڑنا

آدھی رات اِدھر، آدھی رات اُدھر

آدھوں آدھ کرنا

اُردوئے معلّٰی

اَردلیّ میں رہنا۔اَردلی کرنا۔اَردلی میں چلنا

ارنڈ کی جڑ

اَرواح بھٹکنا

اَرے ترے کرنا (ابے تبے کرنا)

اُڑا لینا، یا اُڑا دینا، اُڑنا

اَڑنا، رکاوٹ بننا

اَڑنگ بَڑنگ

اُڑی اُڑی طاق پر بیٹھی

آڑے ہاتھوں لینا

آزاد کا سونٹا (فقیر)

اِزار بندی کا رشتہ یا اِزار بند کا رشتہ۔کمر بندی رشتہ

از غیبی گولا یا از غیبی دھکّا

آس

آسامی بنانا

آستین کا سانپ ہونا

آستینوں میں بُت چھُپائے رکھنا

اِس کان سننا، اُس کان اڑا دینا

آسمان پر اُڑنا۔آکاس پھل

آسن

اَش اَش کرنا (عش عش کرنا)

اِشتعال دینا یا اِشتعالک پیدا کرنا

آفت توڑنا

آفت کا پرکالہ (لپکتا ہوا شعلہ)

افراتفری

افلاطون ہونا، افلاطون بننا

افواہ پھیلانا، افواہ اُڑانا

آکھ کی بڑھیا

اُکھاڑ پچھاڑ

اُکھڑی اُکھڑی باتیں کرنا

آگا تا گا لینا

آگا پیچھا دیکھنا

آگا روکنا

آگ بگولہ ہونا

آگ لگانا، آگ بجھانا، یا لگانی بجھائی کرنا

آگے آگے چلنا، یا ہونا، آگو آگو کرنا

آگے خدا کا نام

آگے سے ہوتی آئی ہے

آگے کا اُٹھا کر کھانے والا، یا آگے کا اُٹھا کے کھانا

آگے ڈالنا

آگے کو کان ہونا

آگے ہاتھ پیچھے پات

اُلٹا توا ہونا، بے حد کالا ہونا

اُلٹی سانسیں آنا یا اُلٹے سانس آنا

الش کرنا

الف

الگ پڑنا، الگ تھلک ہو جانا یا الگ تھلگ کر دیا جانا

اللہ اللہ کرنا

اللہ آمین سے بچہ پالنا، یا اللہ آمین کا بچہ ہونا

اللہ ماری یا اللہ مارا یا خُدا ماری

اللہ والا، خُدا رسیدہ،، بہت نیک

اللہ کے گھر سے پھرنا، شدید بیماری سے واپس آنا

الٰہی مہر ہونا

اللہ کا جی (جیو۔جان) ہونا

اِللذی نہ اُللذِی، نہ اِدھر کا نہ اُدھر، الی اللذین ولا الی اللذین

آپ سے خُوب خُدا کا نام

آیا دیکھنا

اپنا خون بہانا

آپا دھاپی پڑنا

آپے سے باہر ہونا

اپنی اپنی ڈفلی اپنا اپنا راگ

اُلٹی پٹی پڑھانا

اُلٹی گنگا پہاڑ کو، یا اُلٹی گنگا بہانا

اللہ اکبر، اللہ اکبر کرنا یا اللہ اللہ کرو یعنی اللہ کا نام لو

اللہ آمین کا بچہ یا اللہ تو کلی، اللہ کا نور، اللہ کی جان

آنچل میں بات باندھنا

آنسوں نکل پڑنا، آنسوں پونچھنا، آنسوں پینا، آنسوں ڈالنا، آنسوؤں سے منہ دھونا، آنسوؤں کا تار باندھنا۔ آنکھوں میں آنسوں آنا، آنکھوں کا ڈبڈبانا، آنکھوں کا تر ہونا آنکھ اٹکنا، آنکھ اٹھا کر نہ دیکھنا، آنکھ اٹھا کر دیکھنا، آنکھ اُٹھانا، آنکھ آنا، آنکھ اونچی نہ کرنا، آنکھ بچانا، آنکھ بدلنا، آنکھ بند ہونا، آنکھ بھر کر دیکھنا، آنکھ بھوں ٹیڑھی کرنا، آنکھ پڑنا، نظر ادھر گئی، آنکھیں پھاڑ پھاڑ کر دیکھنا، آنکھیں پھیر لینا، آنکھوں کی ٹھنڈک، آنکھوں کا سرمہ۔ آنکھیں ٹھنڈی کرنا، آنکھیں ٹیڑھی کرنا، آنکھیں چُرانا، آنکھیں چھپانا، آنکھ سے آنکھ ملانا، آنکھیں لڑانا، (یا آنکھ لڑنا) آنکھیں مٹکانا وغیرہ

آنکھوں میں رات کاٹنا، آنکھیں پتھرانا

انگاروں پر لوٹنا، انگارے پچھانا، انگار بھرنا، انگارے مارنا

اُوپری پرائے، بھوت پریت

اوکھلی میں سر دینا

اونچی ناک کرنا یا ہونا، نیچی ناک کرنا یا ہونا

اہلے گہلے پھرنا، خوش خوش ہونا

ایرے غیرے

ایسی تیسی میں جائے یا جاؤ

ایک منہ، یا ایک زبان ہونا۔ ہزار منہ اور ہزار زبانیں ہونا

اینڈا اینڈا اپھرانا، ڈولنا

# ردیف "ب"

بات اٹھانا، بات الٹنا یا الٹ دینا، بات بنانا، بات اونچی کرنا، بات نیچی ہونا، بات کا بتنگڑ بنانا، بات بات میں ذکر کرنا، اعتراض کرنا، بڑھ گئی بات بات کچھ بھی نہ تھی۔

بات کا سرا پانا، بات کا سِرا ملنا، جتنے منہ اتنی ہی باتیں۔ بات بدلنا، بات بڑھنا یا بڑھانا، بات بڑی کرنا، بات بگاڑنا یا بگاڑ دینا، منہ سے نکلی بات کوٹھوں چڑھتی ہے،

بات لگانا، بات میں سے بات نکالنا، بات نہ کرنا وغیرہ۔

بارہ باٹ کرنا یا ہونا

بارہ بانی کا ہو جانا

بازار کے بھاؤ پیٹنا

بازاری ہزاری یا بازار کی مانگ، بازاری عورت، بازار کی زبان، بازاری رویہ، بازار مندا ہونا

بازی دینا یا کرنا، بازی کھانا، بازی لگانا یا بدلنا، بازی لے جانا

بازی ہار جانا

بال بال بچ گیا، بال بال دشمن ہو گیا ہے۔ بال بال گنج موتی پرونا، بال بال احسان مند ہے

بامن (برہمن) کی بیٹی کلمہ پڑھے یا بھرے

بانٹیا یا بانٹے

بانسوں اُچھلنا

باؤ باندھنا، باؤ بندی، باؤ بھری کھال، باؤ بھڑکنا، باؤ پر آجانا (اور دفاع میں ہوا بھر جانا) باؤ ٹا اڑانا، باؤ ڈنڈی پھرنا، باد ہوائی پھرنا، باؤ کے گھوڑے پر سوار ہونا، باؤلی دینا

باہر کا ہونا باہر کر کے، باہر کرنا، باہر کی بو، باہر کی پھرنے والی، باہر والا، باہر والی

بیتی بجنا، بیتی بند ہو جانا، بیتی دکھانا

بجلی پڑے، ٹوٹے یا گرے

بجوگ پڑنا

بچن بد ہونا، بچن دینا

بدلگام ہونا

بُرا وقت، بُرے دن، بُری گھڑی

بڑی چیز، بڑی روٹی، بڑا کھانا، بڑے گھر کی بیٹی، بڑا نام، بڑا بولا

بسم اللہ کرنا، بسم اللہ کا گنبد ہونا، بسم اللہ کی برکت

بُغضِ الٰہی

بغل کا دشمن، بغلی گھونسا ہونا

بغل گرم کرنا

بکھیڑا، بکھیڑے میں پڑنا، بکھیڑنا

بَل بَل جانا، بلَہاری جانا

بندوق بھرنا، بندوق لگانے کا ندھے ہونا

بوٹی بوٹی پھڑکتی ہے۔ بوٹی بوٹی کر ڈالنا، بوٹیاں چبانا، بوٹیاں چیلوں کو ڈالنا، بوٹی

بوٹی تھرکنا

بول اٹھنا، بول بالا ہے۔ بول بالا ہونا، بول جانا، بولنے پر آنا، بولیاں بولنا، بولیاں سننا، بول سُنا

بھاگ پھوٹنا، بھاگتے کی لنگوٹی، بھاگتے بھُوت کی لنگوٹی۔ بھاگ جاگنا یا کھُلنا، بھاگ لگنا، بلّی کے بھاگوں چھینکا ٹوٹنا

بھرا بھتُولا، بھرا پُرا، بھری بھتُولی

بھرم کھُل جانا، بَھرم باقی رہنا

بھرے کو بھرتا ہے

بہشت کا جانور، بہشت کا میوہ، بہشت کی قمری، بہشت کی ہوا

بیٹی کا باپ

بے چراغ کرنا، بے چراغ ہونا

بیس بسولے

بیل منڈھے ہونا یا چڑھنا، بیل پڑنا، بیل بدھنا

بے نمک ہونا

بیوی کا دانہ یا کونڈا، بیوی کی صحنک یا نیاز بیوی کی فاتحہ

بیوی کا غلام ہونا

# ردیف ''پ''

پابوس ہونا

پاپ چڑھنا، پاپ ہونا، پاپ کرنا، پاپ سے بچنا، پاپ کاٹنا، پاپ کھانا

پاپڑ بیلنا، پاپڑ بیٹنا

پاپوش بھی نہ ماروں، پاپوش پر مارنا، پاپوش سے یا پاپوش کی نوک سے، پاپوش کی برابر سمجھنا

پاسا پڑنا، پاسا پلٹنا

پال ڈالنا

پانی پانی کرنا، پانی پانی ہونا، پانی پڑنا، پانی پھر جانا، (کون کتنے پانی میں ہے) پانی توڑنا پانی ڈالنا، پانی دکھانا، پانی دینا، پانی ڈھلنا (آنکھوں کا پانی ڈھل گیا ہے) پانی رکھنا یا بھرنا، پانی چھونا، پانی پی پی کر کوسنا، پانی پی کر ذات پوچھنا، پانی کا بتاسا یا بلبلا وغیرہ

پاؤں اُکھڑنا، پاؤں اُکھاڑنا، پاؤں جمنا یا جمانا، پاؤں پڑنا، پاؤں باہر نکالنا، پاؤں ملنا، پاؤں ٹپکنا، پاؤں پسارنا، پاؤں پر سر رکھنا پاؤں میں ٹوپی پگڑی یا ڈوپٹہ ڈالنا

پاؤں پاؤں چلنا یا پیادہ ہونا

پاؤں پاؤں پھونک کر رکھنا

پاؤں پھیر نے جانا

پاؤں پیٹ پیٹ کر مرنا، پاؤں پیٹا، پاؤں پٹخنا

پاؤں میں مہندی لگا ہونا یا لگنا

پتھر برسنا، یا پتھراؤ کرنا، پتھر پڑنا

پتھر چھاتی پر دھرنا یا دل پر پتھر رکھنا

پُرانے مُردے اکھیڑنا

پرائی آنکھیں کام نہیں آتیں

پَرائے شگون کے لئے اپنی ناک کیوں کٹواتا ہے

پَرچھاواں پڑنا، پرچھاویں سے بچنا یا دُور بھاگنا

پردہ ڈالنا یا اٹھادینا، پردہ پوشی، پردہ داری، پردہ ہونا

پلیتھن نکالنا یا نکلنا

پھوٹ پڑنا یا ہونا، پھُوٹ ڈالنا

پھُول کھیلنا، پھُول کی جگہ پنکھڑی، پھُول نہیں پنکھڑی ہی سہی، پھُول کی چھڑی بھی نہیں لگائی۔ پھُولوں کا گہنا۔ پھُولوں کی چھڑی، پھُولوں کی سیج، پھولوں میں ملنا، پھول پان

پیر پھیرنے جانا

پیر نابالغ

پینڈی کا ہلکا ہونا، پینڈی کے بل بیٹھ جانا

پیوند ہماری اوقات ہے

# ردیف ”ت“

تاک لگانا، تاک میں رہنا

تالی ایک ہاتھ سے نہیں بجتی

تجاہلِ عارفانہ

تعزیہ ٹھنڈا ہو جانا

تقدیر پھرنا، تقدیر کا لکھا یوں تھا، تقدیر کا بناؤ، تقدیر کا پلٹا کھانا، تقدیر کا دامن، تقدیر کا کھیل

تلوار کو میان میں رکھنا، تلوار کی آنچ، تلوار گر جانا، تلوار میان سے نکلی پڑتی ہے۔

تلواروں کی چھاؤں میں۔

تمہارے منہ میں کبھی شکر یا گھی کھانڈ

تنکے کا احسان ماننا، تنکے کا سہارا، تنکے کو پہاڑ کر دکھانا، تِنکا تِنکا کر دینا

تن من وارنا

تن من میں پھُولے پھُولے نہ سمانا

تنگ حال ہونا،تنگ وقت ہونا،تنگ ہاتھ ہونا

تازہ کرنا

تیوری بدلنا یا چڑھانا تیوری میں بل ڈالنا تیوری کا بل کھلنا۔

## ردیف ”ٹ“

ٹاپا توڑ نکل جانا

ٹالم ٹول (ٹال مٹول) کرنا

ٹانکا ٹوٹ جانا،ٹانکے کا کچّا ہونا،ٹانکے کھُل جانا

ٹسر ٹسر رونا،ٹسوے بہانا

ٹکُر ٹکُر دیکھنا

ٹکّر ٹکُر لگنا،ٹکُر کھانا

ٹکسالی بولی،زبان،ٹکسالی بول چال،ٹکسالی محاورہ،ٹکسالی باہر

ٹوپی اُتارنا،ٹوپی پیروں میں ڈالنا،ٹوپی اُچھالنا،ٹوپی بدلنا

# ردیف ''ث''

ثابت قدم رہنا یا ثابت قدمی دکھانا

ثواب کمانا

# ردیف ''ج''

جادو لگانا، جادو چلانا، ڈالنا، کرنا، مارنا، جادو کا پتلا

جاگرن کرنا

جال بچھانا، پھیلانا، یا ڈالنا، جال میں پھنسنا، یا پھنسانا

جامے سے باہر ہو جانا یا جامے میں پھُولا نہیں سمانا، جامہ زیب ہونا

جان پر کھیلنا، جان دینا، جان پڑنا، جان جانا، جان جھوکنا، جان چرانا، جان چھُڑانا، جان چھوڑنا، جان سُکوھنا، جان سے جانا، جان سے زیادہ جان سے ہاتھ دھو بیٹھنا، جان جوکھوں میں ڈالنا، جان ہوا ہونا وغیرہ

جانے کے لچھن ہیں

جُگ جیئے، یا جیو، جگت لڑنا

جلتی آگ میں تیل ڈالنا، جلتی پر تیل چھڑکنا، جلتے کو جلانا، جی جلنا، جی جلانا

جلے پرون یا نمک چھڑکنا یا لگانا، جلے پھپھولے پھوڑنا، دل کے پھپھولے پھوڑنا، جلی کٹی سنانا جل اٹھنا اسی سلسلہ کے محاورے ہیں

جنگل میں منگل ہونا، جنگل میں مور نا چا کس نے دیکھا

جنم سُدھر جانا، جنم جنم کی دوستی، جنم جنم کا بیر، جنم جنم کا ساتھ، جنم میں تھوکنا

جوبن اُمنڈنا، یا اُبھرنا

جوڑ توڑ، جوڑ توڑ کرنا، جوڑ جوڑ یا جوڑ جوڑ کر مر جانا، جوڑ جوڑ کے دھرنا، جوڑ جوڑنا، جوڑ چلنا، جوڑ لگانا، جوڑ یا سنجوگ

جو گرجتے ہیں وہ برستے نہیں

جونک پتھروں میں نہیں لگی

جی ہے تو جہان ہے (جان ہے تو جہان ہے)

# ردیف "چ"

چادر اُترنا یا اُتارنا

چار آنکھیں ہونا یا چار چشم ہونا

چال چلنا، چال میں آنا

چاندنی مار جانا

چائیں چائیں مچانا یا لگانا

چراغ بتی کرنا۔ چراغ بتی کے وقت، چراغ جلے، چراغ بڑھانا، چراغ کو ہاتھ دینا، چراغ ٹھنڈا، خاموش، یا گُل کرنا، چراغ پا ہونا، چراغ رُخصت ہونا، چراغِ سحری، چراغ سے چراغ جلتا ہے، چراغ تلے یا نیچے اندھیرا۔

چشم پوشی کرنا

چمک چاندنی

چندے آفتاب، چندے ماہتاب، چودھویں رات کا چاند

چور کی داڑھی میں تنکا۔ چور محل، چوری اور سینا زوری یا چوری اور سینہ زوری، چوری چوری، چوری چھُپے، چور کی ماں کوٹھی میں سر دیوے۔ اور رووے۔ چورنی دیدہ، چوری چنکاری یا چوری جاری

چوڑیاں پہنانا چوڑیاں پہننا چوڑیاں ٹھنڈی کرنا

چولی دامن کا ساتھ

چھاتیاں چڑھنا، چھاتی بھر جانا

چھاتی پر پتھر رکھنا۔ چھاتی پر سانپ لوٹنا۔ چھاتی پر مُونگ دلنا، چھاتی میں گھونسہ مارنا، چھاتی پکنا، چھاتی پیٹنا، کوٹنا، چھاتی سے لگانا، چھاتی تلے رکھنا، چھاتی ٹھُکنا، چھاتی ٹھنڈی کرنا یا ہونا، چھاتی جلنا، چھاتی چھلنی ہو جانا، چھاتی دبانا یا لینا، چھاتی

دھڑکنا، چھاتی نکال کر یا اُبھار کر چلنا

چھٹی کا دودھ یاد آنا

چہرہ لکھنا۔ چہرہ بندی کرنا

چھکّے چھُوٹ جانا

چھلنی میں ڈال کر چھاج میں اُڑانا

چہ میگوئیاں

چھوٹا منہ بڑی بات

چھوئی موئی

چھینٹا دینا۔ چھینٹا پھینکنا

چیتھڑے بکھیرنا یا اُڑانا، چیتھڑے چیتھڑے کر دینا

چیل کی طرح منڈلاتے پھرنا۔ یا چیل کوّں کی طرح منڈلانا

چیں بولنا یا بُلوانا

چیونٹی کے پر نکلے ہیں

## ردیف ”ح“

حاشیہ چڑھانا

حاضری دینا یا حاضری میں کھڑا رہنا

حرام موت مرنا

حرف آنا، حرف اُٹھانا، حرف آشنا، حرف بنانا، حرف پکڑنا، حرف لانا

حشر توڑنا یا برپا کرنا، حشر دیکھنا، حشر کا دن ہونا، حشر کا سا ہنگامہ ہونا

حلق بند کرنا، حلق چُوں کرنا، حلق دبانا

حُور کا بچّہ

# ردیف "خ"

خار رکھنا، خار گزرنا

خاص خاص، خاص محل، خاص اور خاصہ وغیرہ

خاطر میں رکھنا، خاطر میں لانا، یا نہ لانا وغیرہ

خاک اڑانا، خاک ڈالنا، خاک چھاننا، خاک چاٹنا، خاک ہو جانا، خاک پھانکنا،

خاک میں ملنا وغیرہ

خاک و خون میں ملنا

خام پارہ

خانہ خراب ہونا

خُدا خُدا کرنا

خُدا رکھے۔خُدا سمجھے، خُدا سے لو لگنا، خُدا کا گھر، خدا کی پناہ، خدا ماری (اللہ ماری)، خُدا بخش (اللہ بخشی، الٰہی بخش، مولا بخش) وغیرہ۔(خُدا کی اگر نہیں چوری تو بندہ کی کیا چوری) خُدا کی سنوار (اللہ کی سنوار) خدا کے گھر سے پھرنا۔خدائی خوار، خدائی خراب،

خدائی دعویٰ کرنا

خلوت وجلوت، خلوت اختیار کرنا، خلوت میسر آنا، خلوت پسند ہونا، خلوت نشیں ہونا

خون پینا، خونِ جگر پینا، خون سر چڑھنا، خون سفید ہونا، خون کا پیاسا، خون کا دشمن ہونا، خون اترنا، خون سوار ہونا، خون کے بدلے خون

خیالی پلاؤ پکانا

# ردیف "د"

داتا دے بھنڈاری کا پیٹ پھٹے

داد دینا، داد کو پہنچنا، داد نہ فریاد

داغ دینا، داغ اُٹھانا، داغ بیل ڈالنا، داغ لگانا، یا داغ لگنا

دال روٹی سے خوش ہونا، دال روٹی صبر وشُکر سے کھانا

دال میں کچھ کالا ہے، دال نہ گلنا

دام میں آنا، دام میں لانا، دامن پکڑنا، دامن پھیلانا، دامن جھاڑنا، دامن جھٹکنا، دامن سے لگنا

دانت بجنا، دانت پیسنا، دانت کاٹی روٹی ہونا، دانت دکھانا

دانتوں میں انگلی دینا۔ دانتوں تلے انگلی کاٹنا یا دابنا، دانتوں میں تنکا لینا، دانت ہونا

داؤں پراڑنا۔ داؤں پر چڑھنا، داؤں کرنا، داؤں کھا جانا، داؤں لگنا، داؤں میں آنا، داؤں کھیلنا، داؤں پر لگانا۔ وغیرہ

دائیں بائیں کر دینا، دبی آگ کریدنا، دبی بلی چوہوں سے کان کترواتی ہے۔ یا بھیگی بلی چوہوں سے کان کترواتی ہے

دروازے کی مٹی

دریا، دریادلی، دریا میں ڈالنا، دریا کو کوزے میں بند کرنا، دریا کو ہاتھ سے روکنا دریا میں رہنا مگر مچھ سے بیر کرنا

دست بدست دینا، دست درازی کرنا

دسترخوان بڑھانا

دست گرداں، دسواں دوار کھُل جانا، دست و پا مارنا، دسوں انگلیاں دسوں چراغ

دعوتِ شیراز

دل اُٹھنا، دل اُچاٹ ہونا، دل آنا، دل بجھنا، دل بُرا کرنا، دل بڑھانا، دل بھاری

کرنا، دل دھڑکنا، دل بھر آنا، دل بیٹھ جانا، دل پانا، دل دھڑکنا، دل پر چوٹ لگنا، دل پر نقش ہونا، دل پر ہاتھ رکھنا، دل دہی کرنا، دل پکنا، دل پھٹنا، دل پھیکا ہونا، دل توڑنا، دل ٹوٹنا، دل ٹھکانے لگانا، دل جلانا، دل جلنا، دل جمنا، دل چیر کر دیکھنا، دل خوش کرنا، دل سے دل ملنا، دل سے گرنا، دل برداشتہ ہونا، دل سے دھواں اٹھنا، دل کا بخار نکالنا، دل کا خریدار، دل کی بھڑاس نکالنا، وغیرہ وغیرہ

دماغ تازہ کرنا، دماغ ہونا، دماغ خالی ہونا، دماغ روشن ہونا، دماغ میں خلل ہونا، دماغ نہ ہونا وغیرہ

دم آنکھوں میں اٹکنا، دم بخود رہ جانا، دم توڑنا یا ٹوٹنا، دم چُرانا، دم میں دم آنا

دن کو تارے نظر آنا یا دکھانا، دن کو دن اور رات کو رات نہ سمجھنا یا تارے گننا

دو دو منہ ہنسنا

دودھ بڑھانا، دودھ بھر آنا

دوکوڑی کا آدمی۔ دوکوڑی کی بات کر دینا، دوکوڑی کی عزت ہو جانا، دوکوڑیوں کے مول بکنا کوڑی پھیرا ہونا وغیرہ

دونوں گھر آباد ہونا۔ دونوں وقت ملنا، دونوں ہاتھ تالی بجتی ہے۔ دونوں ہاتھوں سلام کرنا۔ دونوں ہاتھ جوڑنا۔ دو دو ہاتھ اُچھلنا

دھبا، دھبا لگنا، دھبا آنا

دھجی ، دھجیاں اڑانا، دھجیاں اڑنا، دھجیاں لگنا، دھجیاں ہونا، دھجی دھجی ہونا

دَھرم کرنا، دَھرم لگتی کہنا، دَھرم سے کہتا ہوں

دُھرے اڑانا

دہلی کا کُتّا، دہلیز کا کتا، دہلیز نہ جھانکنا

دہلی کے لیولے ڈالنا

دھُند کا پسارا ہونا

دَھن دَھن کرنا

داہنے اور بائیں ہاتھ سے ایک ساتھ کھانا حرام ہے

دھنیے کی کھوپڑی میں پانی پلانا

دھُواں دھار برسنا

دھُوپ میں بال سفید کرنا

دھوکے کی ٹٹّی

دھُول اُڑانا یا خاک اُڑانا

دہلیز کا کتّا، دہلیز نہ جھانکنا

دہلی کے لیولے ڈالنا، یالے ڈالنا

دھُوم ڈالنا، دھُوم مچانا، دھُوم ہونا

دھونس دینا، دھونس میں آنا، دھونس کی چلنا

دھینگا دھینگی کرنا

دیدہ نہ شنید

دیدہ دلیر، دیدہ دلیری، دیدہ دھوئی، دیدہ ریزی، دیدہ ہوائی ہونا، دیدے کا پانی ہونا، دیدے کی صفائی دیدے نکالنا

دیواریں چاٹنا، دیوار کھینچنا، دیوار ڈھانا، دیوار کے بھی کان ہوتے ہیں، دیوار قہقہہ ہونا، دیوار اُٹھانا، دیوار اُٹھنا، دیوار کوٹھے چڑھنا

## ردیف ''ڈ''

ڈاڑھی کا ایک ایک بال کرنا

ڈال کا پکا، ڈال کا ٹوٹا

ڈنکے کی چوٹ کہنا

ڈوبتے کو تنکے کا سہارا (بہت ہوتا ہے) ڈوب مرنا

ڈھاک کے تین پات، ڈھائی دن کی بادشاہت، ڈھائی گھڑی کی آنا

ڈھائی چلّو لہو پینا یا پلانا، ڈیڑھ اینٹ کی مسجد چُننا

ڈھلتی پھرتی چھاؤں ہے

ڈھونگ رچانا، ڈینگ مارنا

ڈھیل دینا، ڈھیلی ڈور چھوڑنا یا کرنا، (ڈور ڈھیلی کرنا)

# ردیف "ذ"

# ردیف "ر"

رات تھوڑی ہے سانگ بہت ہے

راجا اندر کا اکھاڑا

راستہ یا رستہ بتانا یا دیکھنا راستہ پر آنا، راستہ یا رستہ ناپنا۔ راہ لگانا، راہ پیدا کرنا وغیرہ

رام رام کرنا (رام رام جپنا) رام نام کی لُوٹ، رام دُہائی، رام کی کہانی، رام کی مایا،

رام لیلا، رام کی بچھیا وغیرہ

رُستم یا افلاطون کا سالا

رس مارے رسائن ہو

رسّی جل گئی پر بل نہیں جلا، یا رسّی جل گئی پر بل نہیں نکلا (گیا)

رفو چکر ہونا

رکابی مذہب ہونا

رگ پٹھے سے واقف ہونا، رگ و ریشہ میں پڑنا

رنگ چڑھنا، رنگ جمنا یا جمانا، رنگ دیکھنا رنگ پھیکا پڑنا، وغیرہ

رنگ رلیاں منانا، رنگیں مزاج ہونا

رُوح بھٹکنا، رُوح تھرانا یا کانپنا، رُوح نکالنا، رُوح نکلنا وغیرہ

روغن قاز ملنا

رونگٹے یا روئیں کھڑے ہونا، رُونگ رُونگ میں بسنا، رونمائی دینا، روتی صورت یا شکل رومال پر رومال بھگونا

ریت بِلونا، ریت کی دیوار کھڑی کرنا

ریوڑی کے پھیر میں آجانا

ریشم کے لچھے

# ردیف ''ز''

زار زار رونا، زارو قطار رونا، زارو نزار

زبان بدلنا پلٹنا، زبان بگڑنا، زبان بند کرنا، زبان بند ہونا، زبان بندی کرنا، زبان پر چڑھنا، زبان پکڑنا، زبان تڑاق پڑاق چلنا، زبان چلنا، زبان درازی کرنا، زبان چلائیے کی روٹی کھانا، زبان داب کے کچھ کہنا، زبان داں ہونا۔زبان دینا، زبان

روکنا، زبان سمجھنا، زبان نکالنا، زبان دینا، زبان روکنا، زبان سمجھنا، زبان نکالنا، زبان سنبھالنا، زبان کو لے گئی، زبان کا چٹخارے لینا، زبان کے نیچے زبان ہے۔ زبان میں کانٹے پڑنا، زبانی جمع خرچ کرنا، زبانی منہ بات ہونا، زبان گِھسنا، زبان گُدھی سے کھینچ لینا، وغیرہ وغیرہ

زبانی جمع خرچ کرنا

زِچ کرنا، زِچ ہو جانا

زخم لگنا، زخم لگانا، زخم پر نمک چھڑکنا، زخم ہرا ہونا، زخم تازہ ہونا، زخم کھانا، زخموں کو کُریدنا، زخموں پر خاک ڈالنا، زخم پہنچانا، یا پہنچنا، زخم اُٹھانا وغیرہ

زمین آسمان کے قلابے مِلا نا، زمین آسمان کا فرق ہونا، زمین پر پاؤں رکھنا، زمین کو پکڑنا، زمین دیکھنا، زمین سخت آسماں دُور ہے، زمین یا دھرتی پھٹ جائے۔ اور میں سما جاؤں زمین کا پاؤں کے نیچے سے سرک جانا، زمین کا پیوند ہو جانا، زمین میں گڑ جانا، زمین ناپنا

زنانہ کرنا

زنجیر کرنا یا پکڑنا، زنجیر ہِلا نا، زنجیر کھڑ کانا

زندگی سے تنگ آنا یا زندگی تلخ ہونا

زوال کا وقت

زور پڑنا، زور چلنا، زور دینا، زور پکڑنا، زور مارنا، زور بخشنا وغیرہ

زہر اُگلنا، زہر کھانا، زہر پینا، زہر پلانا، زہر چڑھنا، زہر اب ہونا، زہر کا سا گھونٹ پینا، زہر میں بجھا ہوا

زیب تن کرنا۔ زیب دینا اپنے کو

# ردیف "س"

سات پردوں، یا سات تالوں میں چھُپا کر رکھنا، سات دھار ہو کر نکلنا

ساز باز کرنا

ساکھ جاتی رہنا یا ساکھ بننا

سانپ سُونگھ جانا، سانپ کا کاٹا رسی سے ڈرتا ہے، چھاچھ کو پھُونک پھُونک کر پیتا ہے، سانپ مرے نہ لاٹھی ٹوٹے، سانپ کی طرح پھن مار کر رہ جانا، سانپ نکل گیا لکیر کو پیٹا کرو۔

سانس نہ نکالنا

سایہ پڑ جانا

سب چیز کی لہر بہر ہے

سُبکی ہونا

سِتارہ چمکنا، ستارہ گردش میں ہونا۔ ستارہ پیشانی

ستّرا بہتّرا

سِتم توڑنا، ستم ٹوٹنا

سِٹی گُم ہو جانا

سخت و سُست کہنا

سر آنکھوں چڑھنا، سر آنکھوں میں ہونا، سر آنکھوں سے آنا، سر آنکھوں پر رکھنا

سر پر خاک ڈالنا، سر پر چھپّڑ رکھنا

سر سے چلنا، سر کے بل چلنا

سر سے کفن باندھنا

سر گریبان میں ڈالنا، سر در گریبان ہونا

سر نیچا ہونا

سسرال کا کُتا

سنبھالا لینا

سو جان سے عاشق ہونا، سو جان سے صدقے جانا، یا نثار ہونا یا نچھاور ہونا

سُورج کو چراغ دِکھانا

سُولی پر چڑھانا، سولی دینا

سونے کا نوالہ کھانا، سونے میں لدی پھندی ہونا

سونے کی چڑیا ہاتھ میں آنا یا ہاتھ لگ جانا، سونے کی ڈلی ہاتھ آنا

سُہاگ رات

سیپی جیسا منہ نکلنا یا نکل آنا

سیج چڑھنا، شبِ زفاف

سیدھیاں چڑھنا

سیدھی انگلیوں گھی نکالنا یا سیدھی انگلیوں گھی نہیں نکلتا ہے

سیر کو سوا سیر موجود ہے

سیلا کر کے کھانا

سینہ ابھار کر چلنا

سینہ بہ سینہ

سینہ سپر ہونا

سینہ زوری کرنا

سینے سے لگانا

## ردیف "ش"

شاخ در شاخ ہونا

شاخِ زعفران

شاخسانہ نکالنا یا نکلنا

شادیِ مرگ ہونا

شامت آنا، شامت سر پر کھیلنا، یا شامت اعمال ہونا

شاہ عبّاس کا علم ٹوٹنا

شرع میں رخنہ ڈالنا، شرع پر چلنا

شرم سے پانی پانی ہونا

شوشہ اُٹھانا، شوشہ نکالنا

شِکار ہونا، شِکار کرنا

شکل بگاڑنا، شکل بنانا، شکل سے بیزار ہونا

شکم پرور، شِکم سیر، شکم پُوری

شگُون کرنا، شگون ہونا

شگوفہ چھوڑنا، شگوفہ کھِلنا

شہد سا میٹھا، شہد لگا کر چاٹو، شہد لگا کے الگ ہو جانا

شیخ چلی

شیخی بگھارنا، شیخی کِرکری ہونا، شیخی مارنا، شیخی میں آنا

شیر بکری ایک گھاٹ پانی پیتے ہیں

شیش محل کا کتا

شیشے میں اُتارنا

شیطان اُٹھانا، شیطانی لشکر، شیطان سر پر اُٹھانا، شیطان کا کان میں پھُونک دینا، شیطان کی آنت شیطان کی خالہ، شیطان کی ڈور، شیطان کے کان بہرے، شیطان ہونا، شیطان ہو جانا

# ردیف "ص"

صاحب سلامت

صاحب نسبت ہونا

صاف اُڑانا، صاف انکار کرنا، صاف جواب دینا، صاف نکل جانا

صبح خیز، صبح خیزے، صبح خیز ہونا

صبح شام کرنا

صبر پڑنا، صبر لینا، صَبر کا پھل میٹھا، صبر بڑی چیز ہے

صحبت اٹھانا، صحبت داری، صحبت گرم ہونا، صحبت نہ رہنا

صحنک سے اُٹھ جانا، غائب ہو جانا، بے تعلق قرار دیا جانا

صل علیٰ کہنا

صلّواتیں سُنانا

صندل کے چھاپے منہ پر لگنا، صندل کی سی تختی، صندل گھُنا

صُورت حرام

# ردیف "ض"

ضِد باندھنا، ضد پوری کرنا، ضد بحث میں پڑنا یا ضدی ہونا، ضد چڑھنا

ضرب اُٹھانا، ضرب لگانا، ضرب پہنچانا اور ضرب پہنچنا

# ردیف "ط"

طاق بھرنا، طاق پر رکھا رہنا، طاق پر رکھنا، طاق ہونا

طالع چمکنا

طباق سا منہ ہونا

طباقی کتّا

طبقہ اُلٹ جانا

طبیعت آنا،طبیعت الجھنا،طبیعت بگڑنا،طبیعت بھر جانا،طبیعت لگنا

طرارے بھرنا،طرارا آنا

طرح دار،طرح ڈالنا،طرح دار ہونا طرح دینا،طرح نکالنا

طُرفتہ العین میں

طرفہ معجون

طشت از بام ہونا،طشت چوکی

طفل مکتب ہونا

طنطنہ دکھانا

طور بے طور ہونا

طُوطی بولنا

طوفان اُٹھانا،طوفان اُٹھنا

طومار باندھنا

طویلے کی بلا بندر کے سر پڑنا

## ردیف ''ظ''

ظاہر داری کرنا،ظاہر داری برتنا

# ردیف ''ع''

عاقبت بگاڑنا، عاقبت کا توشہ

عُبور دریائے شور کرنا

عقل جاتی رہنا، عقل چرنے جانا، عقل چکر میں پڑنا، عقل کا پودا، عقل کا دشمن

عقل کا پتلا

عقل کا چراغ گل ہو جانا، عقل کے گھوڑے دوڑانا

عِلّت لگانا، علت لگا لینا، علت میں پڑنا

عمر بھر کی روٹیاں سیدھی کر لینا

عمر پٹہ لکھوانا

عمر کا پیمانہ بھر جانا یا لبریز ہو جانا

عمل بیٹھ جانا یا عمل پڑھنا

عُنقا ہو جانا یا ہونا

عیب جُوئی کرنا، عیب ڈھونڈنا، عیب لگانا

عیش کے بندے عیشی بندے (عیش اُڑانے والے)

عین غین ہونا، یا عین میں ہونا

# ردیف "غ"

غارت ہونا، غارت کرنا

غازی مرد

غائب غُلّہ کر دینا، غتر ابود کرنا

غپ شپ کرنا

غٹ پٹ ہو جانا

غدر مچانا

غرض کا باؤلا، (اپنی غرض باؤلی ہوتی ہے)

غرّہ بتانا، غرّہ کرنا

غسل کی حاجت ہونا

غش ہونا، یا غش کھا کر گر جانا

غصّہ پینا، غصّہ تھوک دینا، غصّہ دلانا، غصہ آنا

غضب آنا یا ٹوٹنا، غضب توڑنا، غضب میں پڑنا، غضب ہونا

غُلام کرنا یا غُلام بنانا

غُلام مال

غُلامی کا خط لکھنا (خطِ غلامی لکھ دینا)

غلامی میں دیتا ہوں، یا غلامی میں دینا

غم غلط کرنا

غوزیں لڑانا

غیرت سے مرجانا، یا غیرت کھاکے ڈوب مرنا

غیر حالت ہو جانا، یا (حالت غیر ہو جانا)

## ردیف ”ف“

فاتحہ پڑھنا

فاختہ اُڑانا

فارسی کی ٹانگ توڑنا

فارغ خطی لکھوانا

فاقہ مستی ہونا

فردِ باطل ہونا، یا فرد باطِل قرار دیا جاتا

فرزندِ ناخلف

فرشتے خاں

فرشتے دکھائی دینا

فرشتے کے پر جلنا

فرش سے عرش تک

فرشی حقّہ

فرعونِ بے سمان

فرنٹ ہو جانا

فراٹے بھرنا

فساد کی جڑ

فقرہ بازی کرنا فقرہ کہنا

فقیر کر دینا، فقیری لٹکا، فقیری نسخہ

فلک سیر ہونا، فلک بوس ہونا

فنا فی اللہ ہونا

فوجداری

فی نکالنا

فِٹ ہونا۔(Fit)

# ردیف ”ق“

قابو چڑھنا، قابو میں آنا، قابو میں کرنا

قارورہ ملنا، یا قارورہ دیکھنا

قاضی، قاضی الحاجات قاضی قِدوہ، قاضی گِلہ نہ کرسکا

قافیہ تنگ ہونا، یا قافیہ بندی کرنا

قائل معقول کرنا

قبالے لے ڈالنا، قبالے لے لینا

قبر کھودنا

قبر کے مُردے اُکھاڑنا

قبر میں پاؤں لٹکائے بیٹھا، یا قبر کے کنارے ہونا

قبلہ حاجات، قبلہ گاہ، قبلہ گاہی

قحط پڑ جانا

قدنکالنا

قدم اٹھا کر چلنا، قدم بڑھانا، قدم بہ قدم چلنا، قدم بوس ہونا، قدم چومنا

قرآن اُٹھانا، قرآن رکھنا، قرآن پر ہاتھ رکھنا، قرآن کا جامہ پہننا، قرآن ہدیہ کرنا

قرحہ پڑ جانا

قرعہ ڈالنا،قرعہ پڑنا،قرعہ پھینکنا

قرض اُتارنا،قرض لینا قرض اٹھانا،قرض دینا،قرضِ حسنہ وغیرہ

قرقی بٹھانا،قُرقی بھیجنا

قسمت اُلٹ جانا،قسمت بازی،قسمت پھرنا،قسمت کا پھیر،قسمت کا دھنی،قسمت کا لکھا وغیرہ وغیرہ

قصائی کا پلاّ قصائی کے کھونٹے باندھنا،قصائی کی نظر دیکھنا

قصّہ پاک کرنا،قصبہ پاک ہونا،قصہ مختصر ہونا۔قصّہ در قصہ ہونا

قضا ادا کرنا،قضا پڑھنا،قضا عنداللہ،قضا و قدر،قضائے الٰہی،قضائے عمری

قلعی کھل جانا،قلعی کھولنا

قلم بنانا،قلم اُٹھا کر لکھنا،قلم پھیرنا،قلم چلانا،قلمدان دینا

قل ہو اللہ پڑھنا،قل ہونا

قہر توڑنا،قہر کی نظر دیکھنا،قہر نازل ہونا،قہر ٹوٹ پڑنا

قیامت آنا، قیامت اٹھانا، قیامت توڑنا، قیامت ہونا، قیامت کا منظر، قیامت کی گھڑی

قید لگانا،قید میں رکھنا،قید میں عائد کرنا

# ردیف "ک"

کاٹ چھانٹ کرنا

کاٹ کرنا

کاٹ کھانا، کاٹ کھانے کو دوڑنا

کاٹو تو خون نہیں یا لہو نہیں (بدن میں)

کاٹھ کا الو، کاٹھ کا گھوڑا، کٹھ پتلی

کاٹے نہیں کٹتا

کاجل کی کوٹھری

کاجُو بھوجُو

کاٹا چھنی

کارخانہ الٰہی، کارخانہ پھیلانا، کارِ خیر

کاغذ، کاغذ سیاہ کرنا، کاغذ کا پٹا باز، کاغذی آدمی، کاغذی پیرہن، کاغذ کی کشتی، کاغذ کی ناؤ، کاغذ لکھ دینا، کاغذ تیار کرنا، کاغذ کا پیٹ بھرنا

کالا، کالا آدمی، کالا پہاڑ، کالا توا، کالا خون، کالا منہ، کالا منہ ہونا، کالا لباس، کالا منہ نیلے ہاتھ پاؤں، کالک کا ٹیکا لگانا، کالا دھن، کالی کوٹھری، کالا سانپ، کالا سمندر،

کالی بلا، کالی بھینس، کالی زبان، کالی رات کرنا

کام بگڑنا، کام آنا، کام پڑنا، کام کا ہونا، کام پے لگانا، کام چلانا، کام تمام کرنا، کام چڑھانا یا لگانا، کام چمکنا، کام دینا، کام سے جاتے رہنا، کام سے کام، اپنے کام سے کام رہنا، کام میں کام نکالنا، کام میں لانا، کام ہو جانا

کان اُڑے جانا، پھٹے جانا، کان کھول کر سننا، کان بند کرنا، کان اینٹھنا، اکھاڑنا، کان چھوڑنا، کان بھرنا، کان پر جوں رینگنا، کان کا کچا ہونا، کان پڑی آواز سنائی نہ دینا، کان پکڑ کے اُٹھا دینا، کان پھوٹ جانا

کانٹا نکالنا، کانٹا چبھنا، کانٹوں پر لوٹنا، کانٹوں کا بچھونا، کانٹوں کی بیل، کانٹے بچھانا

کتے کی موت مرنا

کچا ساتھ ہونا یا کچا کنبہ ہونا

کچا کرنا، کچا ہونا، کچیا جانا

کچہری لگانا، کچہری کے کتے

کرکری کرنا، کرکرا دینا

کروٹ بدلنا

کشیدہ خاطر رہنا یا ہونا، کشیدہ کاڑھنا

کفِ دست میدان ہونا، (چٹیل میدان)

کفرانِ نعمت، کفر توڑنا، کفر بکنا، کفر کا کلمہ بولنا

کلام اللہ اٹھانا

کلمہ، کلمہ کا شریک، کلمۂ گو، کلمے کی انگلی، (انگشتِ شہادت)

کلنک لگنا، کلنگ کا ٹیکا لگانا

کُلھیا میں گڑ پھوڑنا

کلیجہ اُچھلنا، کلیجہ بڑھ جانا، کلیجہ پھٹنا، کلیجہ ٹوٹنا، کلیجہ تھام کر یا مسوس کر رہ جانا، کلیجہ ٹھنڈا ہونا، کلیجہ جلانا، کلیجہ چھلنی ہونا، کلیجہ دھڑکنا، کلیجہ دھک سے ہو جانا، کلیجہ میں رکھنا، کلیجہ پھوٹنا وغیرہ

کمر باندھنا، کمر پکڑ کے اُٹھنا، کمر ٹوٹنا، کمر توڑنا، کمر سیدھی کرنا، کمر کا ڈھیلا۔ کمر کا مضبوط، کمر کھولنا وغیرہ۔

کنارہ کرنا، کنارہ کشی کرنا

کنارے کنارے چلنا، کنارے لگانا، کنارے لگنا، کنارے ہو جانا

کن انکھیوں سے دیکھن

کندہ ناتراش

کنگھی چوٹی

کنواں کھودنا، کنوؤں میں بانس ڈالنا، کنوئیں میں جھانکنا، کنوؤں میں جھکانا

کوٹھے والیاں

کوچہ گردی کرنا

کودوں دلانا،کودوں

کوراکورابرتن کورارکھنا۔کورارہ جانا۔کوراسر۔کورے بال رکھنا۔کورے استرے سے سرمُونڈنا،کوڑا کرنا۔کوڑا مارنا

کوڑی کے تین تین بکنا۔کوڑی کے کام کانہیں۔کوڑیوں کے بھاؤ بھی مہنگا ہے۔

کولھو کا بیل،کولھو کاٹ کر موگری بنانا،کولھو کے بیل کی طرح پلنا

کولھو میں پلوا دینا

کوہِ قاف،قاف سے قاف تک

کوئی کسی کی قبر میں نہیں جائے گا یا نہیں سوئے گا

کوئی نہیں پوچھتا کہ تیرے منہ میں کتنے دانت ہیں

کھرے گھاٹ دھُلوانا

کھوٹا پیسہ یا کھوٹا بیٹا وقت پر کام آتا ہے

کھونٹے کے بل کودنا،کھونٹے سے باندھنا

کھیل اُڑکر منہ میں نہیں گئی

کیل کا یا کیلی کا کھٹکا نہیں

# ردیف ''گ''

گاڑھی چھننا

گالیوں کا جھاڑ باندھنا

گانٹھ باندھنا، گانٹھ پڑنا، گانٹھ جوڑنا، باندھنا، گانٹھ کا پورا، گانٹھ کا بھرا، گانٹھ کا پپیا،
گانٹھ کا کھوٹا، گانٹھ کھولنا

گُدگُدی کرنا، گُدگُدی اٹھنا، گُدگُدی دل میں ہونا

گراں گزرنا، گراں بار

گردش میں ہونا

گردن پر بوجھ ہونا، گردن پر خون ہونا، گردن پر سوار ہونا، گردن پھنسانا، گردن
پھیرنا، گردن جھکانا، گردن کو ڈورا، گردن مارنا، گردن مروڑنا، گردن میں ہاتھ ڈالنا،
گردن ناپنا وغیرہ

گڑیوں کا بیاہ، گڑیوں کا کھیل

گل کھِلانا، گُل کھلنا

گلے پر چھُری پھیرنا یا چلانا، گلا کاٹنا، کھنڈی چھُری سے ذبح کرنا

گلے پڑنا، گلے کا ہار ہونا

گنج شہیداں، گنج قارون، گنجے کو خدا ناخن نہ دے

گنگا جمنی، گنگا نہانا

گوشت سے ناخن کا جُدا کرنا یا گوشت سے ناخن جُدا ہونا

گوشمالی دینا، گوشمالی کرنا یا ہونا

گھاٹ گھاٹ کا پانی پینا

گونگے کا خواب

گھر پھونک تماشا ہونا یا دیکھنا

گھر چڑھ کر لڑنا

گھر کاٹ کھانے کو دوڑتا ہے

گھر کا بھیدی لنکا ڈھادے

گھر میں ڈالنا

گھمسان کارن پڑنا، گھمسان کی لڑائی ہونا

گھن چکر ہونا

گھنگرو بولنا

گھن لگ جانا

گھوڑی چڑھنا

گھونگھٹ کھولنا، گھونگھٹ اٹھانا، گھونگھٹ رہنا، گھونگھٹ کی دیوار

گھی کے چراغ جلانا یا گھی کے چراغ جلنا، گھی کے گھونٹ پینا

گیا وقت پھر ہاتھ نہیں آتا

## ردیف "ل"

لات، لاتوں کا بھوت باتوں سے نہیں مانتا

لاٹھی پونگا کرنا

لاٹھی مارے پانی جدا نہیں ہوتا

لاحول بھیجنا یا پڑھنا

لال انگارا، سرخ انگارا

لال پیلی آنکھیں کرنا یا نکالنا

لبوں پر جان آنا

لٹک کر چلنا

لٹوریوں والی

لٹو ہونا

لچھے دار باتیں کرنا

لڈو بانٹنا، لڈو دینا، لڈو کھلانا، لڈو ملنا، لڈو پھوٹنا

لڑائی مول لینا، لڑائی باندھنا

لڑے فوج نام سردار کا

لال لگ جانا۔لال لگے ہوئے ہیں

لفافہ کُھل جانا

لقمان کو حکمت سکھانا

لکیر پر فقیر ہونا، لکیر کا فقیر ہونا، لکیر پٹنا، لکیر کھینچنا

للو پتو کرنا

لمبے سانس بھرنا

لنگوٹی میں پھاگ کھیلنا

لُو لُو بنانا

لوہا لاٹھ ہو جانا

لوہے کے چنے چبانا

لوہے کی چھاتی اور پتھر کا جگر کر لینا

لہو پانی ایک کرنا، یا لہو سینہ ایک کرنا

لہو خشک ہو جانا

لہُو کا پیاسا یا خون کا پیاسا ہونا

لہو کا جوش ،لہو کے سے گھونٹ پینا لہو کا جوش مارنا

لہو لگا کے شہیدوں میں داخل ہونا

لیک پیٹنا

لیکھا ڈیوڑھا برابر کرنا یا لیکھا جوکھا برابر کرنا

لینے کے دینے پڑنا

## ردیف ''م''

ماتھا رگڑنا ،ماتھا مارنا

ماتھا ٹھنکنا

مارا مارا یا مارے مارے پھرنا

مارتے مارتے بھُرکس کر دینا

ماں کا دُودھ۔

ماں کے پیٹ سے لیکر کوئی پیدا نہیں ہوتا

مال اُڑانا یا مارنا

مٹر گشت کرنا

مٹی خراب کرنا،مٹی ڈالنا،مٹی ڈلوانا،مٹی عزیز کرنا،مٹی پلید کرنا،مٹی میں مِٹی یا ماٹی میں ماٹی ملنا

مٹی کا مادھو

مٹی کے مول بیچ ڈالنا

مجذوب کی بَڑ

مُجرا کرنا

مرچیں لگنا،مرچیں سی لگ جانا

مَرد کی صورت نہ دیکھنا

مُردوں کی ہڈیاں اکھیڑنا یا گڑے مردے اکھیڑنا

مُردے کا مال

مرزا پھویا

مُرمُروں کا تھیلا

مرنے کی فرصت نہیں ہوتی

مسجد میں اینٹ الٹ کر رکھنا

مشعل کے نیچے سے نکلا ہوا ہے

مشعل لیکر ڈھونڈھنا

مِصری کھلانا

مطلع صاف ہو جانا

معرکے کا آدمی

مغز کھانا، مغز چٹ کر جانا، مغز کو چڑھنا، مغز کے کیڑے جھڑنا یا مغز کی کیل نکلنا وغیرہ

ملاحظہ کا آدمی ملاحظہ والا

منجھدار میں پڑا ہوا

منکا ڈھلنا یا ڈھلکنا

مَن کا میلا یا کھوٹا

من کے چیتے ہو جانا

منگنی دینا

من مارنا، من مار کے بیٹھ جانا

منہ اتر جانا یا ذرا سا منہ نکل آنا

منہ آنا، منہ باندھ کے بیٹھنا، منہ بگاڑنا، منہ بگڑنا، منہ بنانا، منہ بند کرنا، منہ بند ہو جانا، منہ بنوانا، منہ ڈھانپنا، منہ بھرانا، منہ بھر دینا، منہ بولا، منہ بولی، منہ بولتی مورت، مُنہ پر چڑھنا وغیرہ

منہ توڑ جواب، منہ توڑنا، منہ پھیلانا، منہ پسارنا

منہ در منہ کہنا

منہ دیکھ کر رہ جانا

منہ زوری کرنا

مُنہ میں دانت نہ پیٹ میں آنت

منہ میں گھُنگھنیاں بھر جانا

موت کا پسینہ آجانا

موتی کوٹ کوٹ کر بھرے ہیں، موتیوں سے منہ بھرنا، موتی چُور کے لڈو

موچھوں کے کونڈے کرنا

مول لے کے چھوڑ دینا

میدہ وشہاب

## ردیف ”ن“

ناک بھوں چڑھانا

ناک پر انگلی رکھ کر بات کرنا

ناک کا بال ہونا

نام اُچھالنا یا نام اُچھلنا، نام بدنام ہونا، نام ہونا، یا نام رکھنا، نام روشن ہونا وغیرہ

نام لیوا ہونا، نام کی رٹ ہونا، نام کا عاشق ہونا

ناؤ خشکی میں نہیں چلتی

ناؤ کس نے ڈبوئی خضر نے

نخاس کی گھوڑی، نخاس والیاں

نخرہ بگھارنا، نخرہ میں تلنا

نرغے میں آجانا

نسبت ہو جانا، نسبتی بھائی

نس پھڑکنا (رگ پھڑکنا)

نشہ ہونا، نشہ پانی کرانا، نشہ کرنا، نشہ کا عادی ہونا

نشا ہرن ہونا، نشے کے ڈورے ہونا، نشیلی آنکھیں

نصیب لڑنا، نصیب کھُلنا، نصیبہ پھرنا، نصیب پھُوٹ جانا وغیرہ

نظر یا نظریں چُرانا، نظر ڈالنا، نظر رکھنا، نظر چڑھنا یا نظر میں چڑھنا، نظروں سے گرانا،
نظر کھا جانا، یا لگنا، نظر میں پھرنا، نظر یا نظروں میں سمانا، نظر میں کانٹے کی طرح کھٹکنا
یا چُبھنا وغیرہ

نقار خانے میں طوطی کی آواز کون سُنتا ہے

نقش بدیوار ہونا، نقش برآب ہونا

نکلے ہوئے دانت پھر نہیں بیٹھتے

نمک حلالی کرنا، نمک حرامی کرنا

نمک چھڑکنا اور نمک کی ڈلیاں ہونا

ننگی تلوار یا شمشیر برہنہ

نِواڑا کھینا

نو تیرہ بائیس بتانا

نوکِ پان ملاحظہ کیجئے

نوک پلک دُرست کرنا یا نوک پلک سے دُرست ہونا

نیزوں پانی چڑھ جانا

نیل کی سلائیاں پھیرنا

نیند اُچٹ جانا، نیند لینا، نیند حرام کرنا

نیند کا ماتا، نیند کا دکھیا

نیو جمانا

نئے سِرے سے جنم لینا

# ردیف ''و''

وارے نیارے ہونا

واہی تباہی پھرنا، (آوارہ گردی کرنا)

ورق بکھر جانا، ورق گردانی کرنا

وعدہ وفا کرنا

وقت پانا، وقت کاٹنا، وقت نکل جانا، وقت پڑنا، (پیغمبری وقت پڑنا)

ولی خنگرہ، کھنگر

# ردیف ''ہ''

ہاتھ اُٹھانا، ہاتھ لگنا، ہاتھ آنا، ہاتھ اونچا ہونا ہاتھ نیچا ہونا، ہاتھ کا سچّا ہونا، ہاتھ دِکھانا، ہاتھ دیکھنا ہاتھ مارنا، ہاتھوں کے طوطے اُڑ جانا۔ ہاتھ کا میل ہونا، ہاتھ کا تنگ ہونا، ہاتھ کا سچا ہونا، ہاتھ سے خیرات زکوٰۃ کرنا، ہاتھ نہ مٹھی ہڑ بڑا کے اٹھی

ہاتھ باندھے کھڑے رہنا

ہاتھ پاؤں بچانا، ہاتھ پاؤں پھولنا، ہاتھ پاؤں سے درست ہونا

ہاتھ پاؤں ٹھنڈے ہو جانا، ہاتھ پاؤں چلنا

ہاتھ پاؤں چھُوٹنا

ہاتھ پیلے کرنا

ہاتھ جھاڑ کے کھڑا ہو جانا، یا ہاتھ جھاڑ دینا

ہاتھ دانتوں سے کاٹنا

ہاتھ کی لکیریں ہونا

ہاتھی نکل گیا ہے دُم باقی رہ گئی ہے

ہتھیلی پر سرسوں جمانا

ہڈیاں نکل آنا یا ہڈیوں کی مالا ہو جانا

ہلدی کی گرہ یا گانٹھ لے کے پنساری بن بیٹھا

ہلدی لگے، یا ہینگ لگے نہ پھٹکری رنگ چوکھا ہی چوکھا

ہل کے پانی نہ پینا

ہم بستر ہونا یا ہم خواب ہونا

ہم پیالہ و ہم نوالہ ہونا

ہندی کی چندی کرنا

ہنستی پیشانی

ہنستے ہنستے پیٹ میں بل پڑ گئے

ہنستے ہی گھر بستے ہیں

ہنسلی اتر جانا

ہنسی میں پھنسی یا کھنی ہو جانا

ہوا بندھنا، ہوا کھانا، ہوا بھر جانا، ہوا پر سوار ہونا، ہوا پر یا میں گرہ لگانا، ہوا سے باتیں کرنا، ہوا سے لڑتی ہے (چلتی ہوا سے لڑتی ہے) ہوا کے گھوڑے پر سوار ہونا،

ہوائیاں اڑنا، ہوائیاں چھوٹنا، ہوائی دیدہ ہونا

ہوحق کرنا

ہوش اڑنا، ہوش اڑانا، ہوش پکڑنا، ہوش میں آؤ

ہول جول

ہولی کا بھڑوا بننا

ہولی کا ہو گیارا ہولی کا سرپٹا

ہونٹ کاٹنا، یا چبانا، ہونٹ چاٹنا

ہُوس لگنا

ہیرا آدمی، ہیرا یا ہیرے کی کنی کھا جانا

ہیر پھیر کی باتیں کرنا یا ہیرا پھیری کرنا

ہینگ لگانا، ہینگ کہنا یا ہینگ ہگنا

ہائے ہائے کرنا

ہی ہی یا ٹھی ٹھی کرنا

# ردیف "ی"

یاد اللہ

یادش بخیر

یاد گُدا اگانا

یاروں کا یار

یاری کُٹ کرنا

یافت کی آسامی

یقین کے بندہ ہو گے تو سچ مانو گے

یک جان دو قالب

یوم الحساب

یوں توں کرنا، یوں ہی، یوں ہی سہی

یہاں کا یہیں